آج ہر ایک وقف ہے مالِ غنیمت جہاں — ان کو بھی وہ بچائیں گے آج نہیں تو کل سہی
کرب وبلا کا ایک دن بدلہ تو لیں گے وہ ضرور — آئیں گے وہ تو آئیں گے آج نہیں تو کل سہی
جامعہ غصب کرکے خوش کیوں ہیں ندیؔ جفا پرست — اس کو بھی وہ چھڑائیں گے آج نہیں تو کل سہی

# توصیف قائد ملت مولانا سید کلب جواد

## اپنی تحریک نشینوں میں تو شہزادہ ہے

ڈاکٹر پیکرؔ جعفری اترولوی

تیری تحریک نے ذہنوں کو اُجالے بخشے — تیری تحریک نے راتوں کو سویرے بخشے
تو چلا جانبِ منزل تو قیادت میں تری — صف بہ صف اہلِ وفا آئے حمایت میں تری
تیرے لہجے کی کھنک وہ تری تقریر کا حُسن — تیرے الفاظ کا جادو تری تحریر کا حُسن
عزم دنیا کو ترا کوہِ گراں لگتا ہے — جھوٹ کے سامنے تو شعلہ زباں لگتا ہے
ذہن میں تیرے گماں تک نہیں محرومی کا — تو سپر بن گیا مظلوم کی مظلومی کا
سختیاں جھیلی ہیں تحریک عزاداری میں — فرق آیا نہ کسی لمحہ بھی خود داری میں
کتنے حالات بنانے کا شرف تجھ کو ملا — کتنے اوقاف بچانے کا شرف تجھ کو ملا
ہیں بزرگوں ہی میں دلدار علی غفران مآبؒ — تیرے بابا کا ہے آقائے شریعت سا خطاب
تیرے عموّ ہی کو کہتے ہیں حکیمِ امت — علم کے باٹنے میں عالمی پائی شہرت
نامِ نامی تو اُسی ہی کا ہے کلبِ صادق — قوم و ملت کے لئے رکھتا ہے جذبِ صادق
بات ہر ایک بگڑتی کو بنایا جس نے — فکر و دانش کے چراغوں کو جلایا جس نے
قیدی کتنے ترے اجداد نے آزاد کئے — گھر اُجڑنے پہ جو تیار تھے، آباد کئے
خوبیاں تیرے گھرانے کی بتاؤں کتنی — نیکیاں تیرے گھرانے کی گناؤں کتنی
باہمی رشتوں کی قدروں کا تو دلدادہ ہے — اپنی تحریک نشینوں میں تو شہزادہ ہے
راہ سے سب خس و خاشاک ہٹائے رکھےّ — بد نگاہی سے خدا تجھ کو بچائے رکھےّ

